| | |
|---|---|
| وَ اِذْ قُلْتُمْ يٰمُوْسٰى | اور جب تم نے کہا: اے موسیٰ ! |
| لَنْ نَّصْبِرَ عَلٰى طَعَامٍ وَّاحِدٍ | ہم ہرگز نہیں صبر کریں گے ایک ہی کھانے پر |
| فَادْعُ لَنَا رَبَّكَ | پس آپ دعا کریں ہمارے لیے اپنے رب سے |
| يُخْرِجْ لَنَا مِمَّا تُنْۢبِتُ الْاَرْضُ | (کہ) وہ نکالے ہمارے لیے وہ کچھ جو زمین اگاتی ہے |
| مِنْۢ بَقْلِهَا وَ قِثَّآئِهَا وَ فُوْمِهَا | اپنی ترکاری سے اور اپنی ککڑی اور اپنی گندم |
| وَ عَدَسِهَا وَ بَصَلِهَا ؕ | اور اپنے مسور اور اپنے پیاز (میں سے) |
| قَالَ اَتَسْتَبْدِلُوْنَ الَّذِيْ | اس نے کہا: کیا تم بدلنا چاہتے ہو (اسے) جو |
| هُوَ اَدْنٰى بِالَّذِيْ هُوَ خَيْرٌ ؕ | وہ ادنیٰ ہے اس کے بدلے جو وہ بہتر ہے |
| اِهْبِطُوْا مِصْرًا فَاِنَّ | (اچھا تو) کسی شہر میں اُتر جاؤ پس بیشک (اس میں) |
| لَكُمْ مَّا سَاَلْتُمْ ؕ | تمھارے لیے (وہ کچھ ہے) جو تم نے مانگا ہے |
| وَ ضُرِبَتْ عَلَيْهِمُ الذِّلَّةُ وَ الْمَسْكَنَةُ ۗ | اور مسلّط کر دی گئی ان پر ذلّت اور محتاجی |
| وَ بَآءُوْ بِغَضَبٍ مِّنَ اللّٰهِ ؕ | اور وہ لوٹے اللہ کا غضب لے کر |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| قُلْتُمْ | قول، قائل، مقولہ، اقوال زریں۔ | اَدْنٰى | ادنیٰ و اعلیٰ۔ |
| نَّصْبِرَ | صبر و شکر، صابر | سَاَلْتُمْ | سوال، مسئول، سائل۔ |
| طَعَامٍ | قیام و طعام، قبل از طعام۔ | ضُرِبَتْ | ضربِ کاری، ضربُ المثل۔ |
| فَادْعُ | دعا، دعوت، داعی۔ | عَلَيْهِمُ | علیحدہ، علیٰ ہذا القیاس۔ |
| يُخْرِجْ | خارج، خروج، مخرج، اخراج۔ | اَلذِّلَّةُ | ذلّت و رسوائی، ذلیل۔ |
| تُنْۢبِتُ | نباتات۔ | اَلْمَسْكَنَةُ | مسکینی۔ |
| تَسْتَبْدِلُوْنَ | بدلنا، تبدیلی، ردوبدل۔ | بِغَضَبٍ | غضب، غضبناک۔ |

• کالا رنگ: اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے • نیلا رنگ: بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے • سرخ رنگ: نئے الفاظ کیلئے

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ اِذْ | قُلْتُمْ | یٰمُوْسٰی | لَنْ | نَّصْبِرَ | عَلٰی طَعَامٍ | وَّاحِدٍ |
| اور جب | تم نے کہا | اے موسیٰ! | ہرگز نہیں | ہم صبر کریں گے | کھانے پر | ایک |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَادْعُ | لَنَا | رَبَّكَ | یُخْرِجْ | لَنَا | مِمَّا ❶ |
| پس آپ دعا کریں | ہمارے لئے | اپنے رب سے | وہ نکالے | ہمارے لئے | (اس) سے جو |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| تُنْۢبِتُ ❷ | الْاَرْضُ | مِنْۢ بَقْلِهَا ❸ | وَ قِثَّآىِٕهَا | وَ فُوْمِهَا | وَ عَدَسِهَا | وَ بَصَلِهَا ؕ |
| اگاتی ہے | زمین | اپنی ترکاری سے | اور اپنی ککڑی | اور اپنی گندم | اور اپنے مسور | اور اپنے پیاز (سے) |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| قَالَ | اَ | تَسْتَبْدِلُوْنَ | الَّذِیْ | هُوَ اَدْنٰی | بِالَّذِیْ | هُوَ خَیْرٌ ؕ |
| اس نے کہا | کیا | تم سب بدلنا چاہتے ہو | جو (کہ) | وہ ادنیٰ ہے | اس کے بدلے جو | وہ بہتر ہے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِهْبِطُوْا | مِصْرًا | فَاِنَّ | لَكُمْ | مَّا سَاَلْتُمْ ؕ | وَ ضُرِبَتْ ❹ |
| تم سب اُتر جاؤ | شہر میں | پس بیشک | تمہارے لئے ہے | جو تم نے مانگا ہے | اور مسلّط کر دی گئی |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| عَلَیْهِمُ | الذِّلَّةُ ❹ | وَ الْمَسْكَنَةُ ❹ | وَ بَآءُوْ | بِغَضَبٍ | مِّنَ اللّٰهِ ؕ |
| ان پر | ذلّت | اور محتاجی | اور وہ سب لوٹے | غضب کے ساتھ | اللہ سے |

### ضروری وضاحت

❶ ”مِمَّا“ یہ ”مِنْ + مَا“ کا مجموعہ ہے۔ ❷ یہاں ”تَ“ واحد مؤنث کی علامت ہے اور اس کا تعلق ”الْاَرْضُ“ سے ہے۔ اس کی موجودگی میں ”تُ“ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❸ اردو ترجمہ کرتے ہوئے یہاں ”مِنْ“ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❹ ”تْ“ اور ”ةُ“ دونوں واحد مؤنث کی علامتیں ہیں، ان کا اردو میں الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ كَانُوْا يَكْفُرُوْنَ | وہ اس وجہ سے کہ وہ انکار کرتے تھے |
| بِاٰيٰتِ اللّٰهِ وَ يَقْتُلُوْنَ النَّبِيّٖنَ | اللہ کی آیات کا اور نبیوں کو قتل کرتے تھے |
| بِغَيْرِ الْحَقِّ ؕ ذٰلِكَ بِمَا عَصَوْا | ناحق، اس وجہ سے جو انھوں نے نافرمانی کی |
| وَّ كَانُوْا يَعْتَدُوْنَ ع ﴿61﴾ | اور وہ تھے حد سے تجاوز کرتے۔ ع ﴿61﴾ |
| اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَ الَّذِيْنَ هَادُوْا | بے شک جو لوگ ایمان لائے اور جو یہودی بنے |
| وَ النَّصٰرٰى وَ الصّٰبِـِٕيْنَ | اور نصاریٰ اور بے دین ہیں (ان میں سے) |
| مَنْ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَ الْيَوْمِ الْاٰخِرِ | جو (صحیح طور پر) ایمان لایا اللہ اور آخرت کے دن پر |
| وَ عَمِلَ صَالِحًا فَلَهُمْ اَجْرُهُمْ | اور نیک عمل کیا تو ان کے لیے اجر ہے ان کا |
| عِنْدَ رَبِّهِمْ ۚ وَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ | ان کے رب کے پاس اور نہ ان پر کوئی خوف ہوگا |
| وَ لَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ﴿62﴾ | اور نہ ہی وہ غمگین ہونگے۔ ﴿62﴾ |
| وَ اِذْ اَخَذْنَا مِيْثَاقَكُمْ | اور جب ہم نے لیا تم سے پختہ عہد |
| وَ رَفَعْنَا فَوْقَكُمُ الطُّوْرَ ؕ | اور ہم نے اٹھایا تمھارے اوپر طور (پہاڑ) |

ع 7/2/7

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| يَكْفُرُوْنَ : کفر، کافر، کفار۔ | اَلْيَوْمِ : یوم آخرت، یوم آزادی، ایام۔ |
| يَقْتُلُوْنَ : قتل، قاتل، مقتول۔ | عِنْدَ : عندالطلب، عنداللہ، عندالضرورت۔ |
| اَلنَّبِيّٖنَ : نبی، انبیا۔ | عَلَيْهِمْ : علیحدہ، علی العموم، علی الاعلان۔ |
| عَصَوْا : عصیان، معصیت، عاصی۔ | يَحْزَنُوْنَ : حزن وملال، عام الحزن۔ |
| يَعْتَدُوْنَ : ظلم وتعدی، متعدی، عدوان۔ | مِيْثَاقَكُمْ : میثاق مدینہ، وثوق، ثقہ |
| هَادُوْا : یہودی۔ | رَفَعْنَا : سطح مرتفع، مرفوع القلم، رفعت۔ |
| اَلنَّصٰرٰى : نصاریٰ، نصرانیت۔ | فَوْقَكُمْ : فوقیت، مافوق الفطرت۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ذٰلِكَ | بِاَنَّهُمْ | كَانُوْا يَكْفُرُوْنَ ❶ | بِاٰيٰتِ اللّٰهِ | وَ | يَقْتُلُوْنَ |
| وہ | اس وجہ سے کہ بیشک وہ | تھے وہ سب انکار کرتے | اللہ کی آیات کا | اور | وہ سب قتل کرتے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| النَّبِيّٖنَ | بِغَيْرِ الْحَقِّ ❷ ؕ | ذٰلِكَ | بِمَا | عَصَوْا | وَّ كَانُوْا |
| نبیوں کو | ناحق | وہ | اس وجہ سے جو | ان سب نے نافرمانی کی | اور وہ سب تھے |

ع 7 27 7

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَعْتَدُوْنَ ؑ (61) | اِنَّ الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | وَ الَّذِيْنَ | هَادُوْا |
| وہ سب حد سے تجاوز کرتے | بیشک وہ لوگ جو | سب ایمان لائے | اور وہ لوگ جو | سب یہودی بنے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ النَّصٰرٰى | وَ الصّٰبِـِٕيْنَ | مَنْ اٰمَنَ | بِاللّٰهِ | وَ الْيَوْمِ الْاٰخِرِ | وَ عَمِلَ | صَالِحًا |
| اور نصاریٰ | اور سب بے دین | جو ایمان لایا | اللہ پر | اور آخرت کے دن پر | اور عمل کیا | نیک |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| فَلَهُمْ | اَجْرُهُمْ | عِنْدَ | رَبِّهِمْ ۚ | وَ لَا | خَوْفٌ | عَلَيْهِمْ | وَ لَا |
| تو ان کیلئے | ان کا اجر ہے | پاس | ان کے رب کے | اور نہ | کوئی خوف ہوگا | ان پر | اور نہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| هُمْ يَحْزَنُوْنَ ❸ (62) | وَ اِذْ اَخَذْنَا | مِيْثَاقَكُمْ | وَ رَفَعْنَا | فَوْقَكُمُ | الطُّوْرَ ؕ |
| وہ سب غمگین ہوں گے | اور جب ہم نے لیا | تم سے پختہ عہد | اور ہم نے اٹھایا | تمھارے اوپر | طور |

### ضروری وضاحت

❶ "وْا" اور "وْنَ" دونوں علامتوں کا ترجمہ "سب" کیا گیا ہے۔ ❷ اردو ترجمہ کرتے ہوئے "بِ" کے ترجمہ کی ضرورت نہیں ہے۔ ❸ "هُمْ" اور علامت "يَـ" دونوں کا ترجمہ "وہ" ہے اور "هُمْ" تاکید کے لیے آیا ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| خُذُوْا مَآ اٰتَيْنٰكُمْ بِقُوَّةٍ | تھام لو اسے جو ہم نے دیا ہے تم کو مضبوطی سے |
| وَّ اذْكُرُوْا مَا فِيْهِ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ ﴿63﴾ | اور یاد رکھو جو کچھ اس میں ہے تاکہ تم بچ جاؤ۔ ﴿63﴾ |
| ثُمَّ تَوَلَّيْتُمْ مِّنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ ۚ | پھر تم پھر گئے اس کے بعد |
| فَلَوْ لَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَ رَحْمَتُهٗ | پس اگر نہ ہوتا اللہ کا فضل تم پر اور اس کی رحمت |
| لَكُنْتُمْ مِّنَ الْخٰسِرِيْنَ ﴿64﴾ | تو البتہ تم ہو جاتے خسارہ پانے والوں میں سے۔ ﴿64﴾ |
| وَ لَقَدْ عَلِمْتُمُ | اور البتہ تحقیق تم جان چکے ہو |
| الَّذِيْنَ اعْتَدَوْا مِنْكُمْ | ان لوگوں کو جنہوں نے زیادتی کی تم میں سے |
| فِي السَّبْتِ | ہفتے کے دن (کے بارے) میں |
| فَقُلْنَا لَهُمْ كُوْنُوْا قِرَدَةً خٰسِـِٕيْنَ ﴿65﴾ ۚ | تو ہم نے کہا ان سے (کہ) تم بن جاؤ ذلیل بندر ﴿65﴾ |
| فَجَعَلْنٰهَا نَكَالًا لِّمَا | تو ہم نے بنا دیا اس (واقعہ) کو عبرت ان کے لیے جو |
| بَيْنَ يَدَيْهَا وَ مَا خَلْفَهَا | اس (وقت) سامنے تھے اور جو ان کے بعد (آئے) |
| وَمَوْعِظَةً لِّلْمُتَّقِيْنَ ﴿66﴾ | اور پرہیز گاروں کے لیے نصیحت (بنا دیا)۔ ﴿66﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| خُذُوْا | اخذ، ماخوذ، مواخذہ۔ | اَلْخٰسِرِيْنَ | خسارہ، خائب وخاسر۔ |
| بِقُوَّةٍ (بِ) | بالکل، بالمقابل، بالمشافہ/ قوّت، قوی۔ | عَلِمْتُمُ | علم، عالم، معلوم، معلومات۔ |
| اُذْكُرُوْا | ذکر، ذاکر، مذکور، تذکرہ۔ | اعْتَدَوْا | ظلم وتعدی، متعدی، عدوان۔ |
| فِيْهِ | فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | بَيْنَ | بین بین، بین الاقوامی، بین السطور۔ |
| تَتَّقُوْنَ | تقویٰ، متقی۔ | يَدَيْهَا | ید بیضا، ید طولیٰ، رفع الیدین۔ |
| عَلَيْكُمْ | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | خَلْفَهَا | خلف الرشید، خلیفہ، ناخلف۔ |
| مِّنَ | من جانب، من وعن، من حیث القوم۔ | مَوْعِظَةً | وعظ ونصیحت، واعظ۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| خُذُوْا | مَآ | اٰتَيْنٰكُمْ | بِقُوَّةٍ ❶ | وَّ اذْكُرُوْا | مَا | فِيْهِ |
| سب تھام لو | (اسے) جو | ہم نے تم کو دیا | مضبوطی سے | اور تم سب یاد رکھو | جو | اس میں ہے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لَعَلَّكُمْ | تَتَّقُوْنَ (63) | ثُمَّ | تَوَلَّيْتُمْ ❷ | مِّنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ ج ❸ | فَلَوْلَا | فَضْلُ اللّٰهِ |
| تاکہ تم | تم سب بچ جاؤ | پھر | تم پھر گئے | اس کے بعد | پس اگر نہ (ہوتا) | اللہ کا فضل |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَلَيْكُمْ | وَ رَحْمَتُهٗ | لَكُنْتُمْ | مِّنَ الْخٰسِرِيْنَ (64) | وَ لَقَدْ |
| تم پر | اور اس کی رحمت | البتہ تم ہو جاتے | سب خسارہ پانے والوں میں سے | اور البتہ تحقیق |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| عَلِمْتُمُ | الَّذِيْنَ اعْتَدَوْا | مِنْكُمْ | فِي السَّبْتِ | فَقُلْنَا | لَهُمْ |
| تم جان چکے ہو | جن سب نے زیادتی کی | تم میں سے | ہفتے کے دن میں | تو ہم نے کہا | ان سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| كُوْنُوْا | قِرَدَةً ❹ | خٰسِـِٕيْنَ (65) ج | فَجَعَلْنٰهَا | نَكَالًا | لِّمَا |
| تم سب ہو جاؤ | بندر | سب ذلیل | تو ہم نے اس (واقعہ) کو بنادیا | عبرت | (ان) کیلئے جو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بَيْنَ يَدَيْهَا ❺ | وَ مَا | خَلْفَهَا | وَ مَوْعِظَةً ❶ | لِّلْمُتَّقِيْنَ (66) |
| اس کے سامنے | اور جو | اس کے پیچھے تھے | اور نصیحت (بنادیا) | پرہیزگاروں کے لیے |

### ضروری وضاحت

❶ "ۃ" واحد مؤنث کے لیے ہے، ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❷ یہاں "تـ" میں "کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم" ہے۔
❸ لفظ "بَعْدِ" سے پہلے "مِنْ" ہو تو اس کا ترجمہ کرنے کی ضرورت نہیں ہوتی۔ ❹ یہاں "ۃ" مؤنث کی نہیں بلکہ جمع کی ہے۔
❺ "بَيْنَ" کا ترجمہ "درمیان" ہے اور "يَدَيَّ" کا ترجمہ "آگے" ہے، دونوں کو ملا کر ترجمہ "سامنے" کیا گیا ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| وَ اِذْ قَالَ مُوْسٰى لِقَوْمِهٖٓ اِنَّ اللّٰهَ | اور جب کہا موسیٰ نے اپنی قوم سے بیشک اللہ |
| يَاْمُرُكُمْ اَنْ تَذْبَحُوْا بَقَرَةً ؕ | تمہیں حکم دیتا ہے کہ تم ذبح کرو گائے |
| قَالُوْٓا اَتَتَّخِذُنَا هُزُوًا ؕ | وہ کہنے لگے کیا تو کرتا ہے ہم سے مذاق |
| قَالَ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ | تو اس نے کہا میں پناہ مانگتا ہوں اللہ کی |
| اَنْ اَكُوْنَ مِنَ الْجٰهِلِيْنَ ﴿67﴾ | کہ میں ہو جاؤں جاہلوں میں سے۔ ﴿67﴾ |
| قَالُوا ادْعُ لَنَا | وہ کہنے لگے آپ دعا کریں ہمارے لیے |
| رَبَّكَ يُبَيِّنْ لَّنَا مَا هِيَ ؕ | اپنے رب سے (کہ) وہ بتائے ہمیں (کہ) وہ کیسی ہو |
| قَالَ اِنَّهٗ يَقُوْلُ اِنَّهَا بَقَرَةٌ | اس نے کہا کہ بیشک وہ فرماتا ہے بیشک وہ گائے |
| لَّا فَارِضٌ وَّلَا بِكْرٌ ؕ | نہ بوڑھی ہو اور نہ چھوٹی عمر کی ہو |
| عَوَانٌۢ بَيْنَ ذٰلِكَ ؕ | (بلکہ) جوان ہو اس کے درمیان |
| فَافْعَلُوْا مَا تُؤْمَرُوْنَ ﴿68﴾ | پس تم کرو جو تمہیں حکم دیا جارہا ہے۔ ﴿68﴾ |
| قَالُوا ادْعُ لَنَا رَبَّكَ | وہ کہنے لگے دعا کرو ہمارے لیے اپنے رب سے |

**قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت**

| | | | |
|---|---|---|---|
| قَالَ | قول، قائل، مقولہ، اقوال زریں۔ | مِنَ | منجانب، من حیث القوم، من وعن۔ |
| يَاْمُرُ | امر آمر، مأمور۔ | اَلْجٰهِلِيْنَ | جہل، جہالت، جاہل، مجہول۔ |
| بَقَرَةٌ | بقر عید (گائے)۔ | اُدْعُ | دعا، دعوت، داعی۔ |
| تَذْبَحُوْا | ذبح، ذبح خانہ، ذبیحہ۔ | يُبَيِّنْ | بیان، بین دلیل۔ |
| تَتَّخِذُنَا | اخذ، ماخوذ، مواخذہ۔ | بِكْرٌ | بکارت، باکرہ۔ |
| هُزُوًا | اِستہزا۔ | فَافْعَلُوْا | فعل، فاعل، افعال۔ |
| اَعُوْذُ | تعوذ، معاذ اللہ، تعویذ، العیاذ باللہ۔ | تُؤْمَرُوْنَ | اَمر، آمر، مأمور۔ |

| وَ اِذْ قَالَ | مُوْسٰى | لِقَوْمِهٖ❶ | اِنَّ اللّٰهَ | يَاْمُرُكُمْ❷ | اَنْ | تَذْبَحُوْا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اور جب کہا | موسیٰ نے | اپنی قوم سے | بیشک اللہ | تمھیں حکم دیتا ہے | یہ کہ | تم سب ذبح کرو |

| بَقَرَةً❸ ط | قَالُوْٓا | اَ | تَتَّخِذُنَا❹ | هُزُوًا ط | قَالَ | اَعُوْذُ | بِاللّٰهِ |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| گائے | ان سب نے کہا | کیا | تو کرتا ہے ہم سے | مذاق | اس نے کہا | میں پناہ مانگتا ہوں | اللہ کی |

| اَنْ | اَكُوْنَ | مِنَ الْجٰهِلِيْنَ (67) | قَالُوا | ادْعُ لَنَا |
|---|---|---|---|---|
| کہ | میں ہو جاؤں | جاہلوں میں سے | ان سب نے کہا | آپ دعا کریں ہمارے لیے |

| رَبَّكَ | يُبَيِّنْ | لَّنَا | مَا هِيَ ط | قَالَ | اِنَّهٗ يَقُوْلُ❺ | اِنَّهَا |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اپنے رب سے | وہ بیان کرے | ہمارے لیے | وہ کیسی ہو | اس نے کہا | بیشک وہ فرماتا ہے | بیشک وہ |

| بَقَرَةٌ❸ | لَّا فَارِضٌ | وَّلَا بِكْرٌ ط | عَوَانٌ | بَيْنَ ذٰلِكَ ط | فَافْعَلُوْا |
|---|---|---|---|---|---|
| گائے | نہ بوڑھی ہو | اور نہ چھوٹی عمر کی ہو | جوان ہو | اس کے درمیان | پس تم سب کرلو |

| مَا | تُؤْمَرُوْنَ (68) | قَالُوا | ادْعُ | لَنَا | رَبَّكَ |
|---|---|---|---|---|---|
| جو | تم سب کو حکم دیا جاتا ہے | ان سب نے کہا | دعا کرو | ہمارے لیے | اپنے رب سے |

## ضروری وضاحت

❶ "قَالَ، قِيْلَ" کے بعد "لِ" کا ترجمہ "سے" کیا جاتا ہے۔ ❷ یہاں علامت "يَ" کا ترجمہ کرنے کی ضرورت نہیں ہے کیونکہ اس کا تعلق لفظ "اَللّٰه" سے ہے اور وہ اس سے قبل لفظاً موجود ہے۔ ❸ "ة" واحد مؤنث کے لیے ہے، ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❹ "تَتَّخِذُ" کا ترجمہ "تو بناتا ہے یا تو پکڑتا ہے" ہوتا ہے۔ ❺ "هٗ" اور "يَ" دونوں کا ترجمہ "وہ" ہے۔

• سرخ رنگ: ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ: دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ: اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| يُبَيِّنْ لَّنَا مَا لَوْنُهَا ؕ | (کہ) وہ کھول کر بتائے ہمیں کیسا ہو اس کا رنگ |
| قَالَ اِنَّهٗ يَقُوْلُ اِنَّهَا بَقَرَةٌ | اس نے کہا بیشک وہ فرماتا ہے بیشک وہ گائے ہو |
| صَفْرَآءُ ۙ فَاقِعٌ لَّوْنُهَا | زرد رنگ کی گہرا ہو اس کا رنگ |
| تَسُرُّ النّٰظِرِيْنَ ﴿69﴾ | (جو) خوش کر دے دیکھنے والوں کو۔ ﴿69﴾ |
| قَالُوا ادْعُ لَنَا رَبَّكَ | وہ کہنے لگے دعا کرو ہمارے لیے اپنے رب سے |
| يُبَيِّنْ لَّنَا مَا هِيَ ۙ | وہ واضح کرے ہم پر (کہ) وہ کیسی ہو |
| اِنَّ الْبَقَرَ تَشٰبَهَ عَلَيْنَا ؕ وَ اِنَّآ | بیشک گائے مشتبہ ہوگئی ہے ہم پر اور بیشک ہم |
| اِنْ شَآءَ اللّٰهُ لَمُهْتَدُوْنَ ﴿70﴾ | اگر اللہ نے چاہا تو ضرور پتہ لگا لیں گے۔ ﴿70﴾ |
| قَالَ اِنَّهٗ يَقُوْلُ اِنَّهَا بَقَرَةٌ | اس نے کہا بیشک وہ فرماتا ہے کہ بیشک وہ گائے |
| لَّا ذَلُوْلٌ تُثِيْرُ الْاَرْضَ | نہ محنت کرنے والی ہو کہ ہل جوتتی ہو زمین میں |
| وَ لَا تَسْقِي الْحَرْثَ ۚ | اور نہ پانی دیتی ہو کھیتی کو |
| مُسَلَّمَةٌ لَّا شِيَةَ فِيْهَا ؕ | صحیح سلامت ہو نہ ہو کوئی داغ اس میں |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| يُبَيِّنْ : بیان، دلیل بین، مبیّنہ طور پر۔ | شَآءَ : ماشاءاللہ، اِن شاءاللہ، مشیّتِ اِلٰہی۔ |
| لَوْنُهَا : متلون مزاج (رنگین)۔ | لَمُهْتَدُوْنَ : ہدایت، ہادیٔ برحق۔ |
| قَالَ، يَقُوْلُ : قول، قائل، مقولہ، اقوال زریں۔ | ذَلُوْلٌ : ذلت، ذلیل۔ |
| صَفْرَآءُ : صفراوی طبیعت، صفراء (بیماری)۔ | الْاَرْضَ : ارض وسما، اراضی۔ |
| تَسُرُّ : سرور، مسرت، مسرور۔ | تَسْقِيْ : ساقی، نمازِ استسقاء۔ |
| النّٰظِرِيْنَ : نظر، ناظرین، منظر، نظارہ۔ | مُسَلَّمَةٌ : صحیح سلامت، سالم۔ |
| تَشٰبَهَ : مشابہ، مشابہت، مشتبہ افراد (ملتا جلتا)۔ | فِيْهَا : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يُبَيِّنۡ | لَّنَا | مَا لَوۡنُهَا ط | قَالَ | اِنَّهٗ يَقُوۡلُ ❶ | اِنَّهَا بَقَرَةٌ ❷ |
| وہ بیان کرے | ہمارے لیے | کیسا ہو اس کا رنگ | اس نے کہا | بیشک وہ فرماتا ہے | بیشک وہ گائے ہو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| صَفۡرَآءُ ❷ لا | فَاقِعٌ | لَّوۡنُهَا | تَسُرُّ ❸ | النّٰظِرِيۡنَ (69) | قَالُوا |
| زرد رنگ کی | گہرا ہو | اس کا رنگ | خوش کردے | دیکھنے والوں کو | ان سب نے کہا |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| ادۡعُ | لَنَا | رَبَّكَ | يُبَيِّنۡ | لَّنَا | مَا هِيَ لا | اِنَّ الۡبَقَرَ |
| آپ دعا کریں | ہمارے لئے | اپنے رب سے | وہ بیان کرے | ہمارے لیے | وہ کیسی ہو | بیشک گائے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| تَشٰبَهَ عَلَيۡنَا ط | وَ اِنَّآ ❹ | اِنۡ شَآءَ اللّٰهُ | لَمُهۡتَدُوۡنَ (70) | قَالَ |
| مشتبہ ہو گئی ہے ہم پر | اور بیشک ہم | اگر اللہ نے چاہا | ضرور سب ہدایت پالیں گے | اس نے کہا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنَّهٗ يَقُوۡلُ ❶ | اِنَّهَا بَقَرَةٌ ❷ | لَّا ذَلُوۡلٌ | تُثِيۡرُ ❸ | الۡاَرۡضَ |
| بیشک وہ فرماتا ہے | بیشک وہ گائے | نہ کام میں لگائی گئی ہو (کہ) | جوتتی ہو | زمین |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ لَا | تَسۡقِي ❸ | الۡحَرۡثَ ج | مُسَلَّمَةٌ ❷ | لَّا شِيَةَ ❷ | فِيۡهَا ط |
| اور نہ | پانی دیتی ہو | کھیتی کو | صحیح سلامت ہو | نہ ہو کوئی داغ | اس میں |

**ضروری وضاحت**

❶ "ہٗ" اور "یَـ" دونوں کا ترجمہ "وہ" ہے، "اِنَّ" اور "ہٗ" کی موجودگی میں تاکید کا مفہوم داخل ہو گیا ہے۔ ❷ "ۃ" اور "آءُ" واحد مؤنث کی علامتیں ہیں، انکا الگ ترجمہ کرنا ممکن نہیں ہے۔ ❸ "تَسُرُّ"، "تُثِيۡرُ" اور "تَسۡقِي" میں "تَـ" واحد مؤنث کی علامت ہے، اسکا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❹ یہاں "اِنَّنَا" کی بجائے تخفیف کے لیے "اِنَّا" آیا ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| قَالُوا الْـٰٔنَ جِئْتَ بِالْحَقِّ ؕ | وہ کہنے لگے اب تو آیا ہے حق (بات) لے کر |
| فَذَبَحُوْهَا | پھر انہوں نے ذبح کیا اسے |
| ع 8 10 8 وَمَا كَادُوْا يَفْعَلُوْنَ ﴿71﴾ ع | اور نہ لگتا تھا (کہ) وہ کریں گے۔ ﴿71﴾ ع |
| وَ اِذْ قَتَلْتُمْ نَفْسًا | اور جب تم نے قتل کیا ایک شخص کو |
| فَادّٰرَءْتُمْ فِيْهَا ؕ وَ اللّٰهُ | پھر تم جھگڑنے لگے اس (بارے) میں اور اللہ |
| مُخْرِجٌ مَّا كُنْتُمْ تَكْتُمُوْنَ ﴿72﴾ ج | (اسے) ظاہر کرنیوالا ہے جو تم چھپا رہے تھے۔ ﴿72﴾ |
| فَقُلْنَا اضْرِبُوْهُ بِبَعْضِهَا ؕ | پھر ہم نے کہا مارو اس (مردے) کو اس کا ٹکڑا |
| كَذٰلِكَ يُحْيِ اللّٰهُ الْمَوْتٰى ۙ | اسی طرح اللہ زندہ کرے گا مردوں کو |
| وَ يُرِيْكُمْ اٰيٰتِهٖ لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ ﴿73﴾ | اور وہ دکھاتا ہے تمہیں اپنی نشانیاں تاکہ تم سمجھ جاؤ۔ ﴿73﴾ |
| ثُمَّ قَسَتْ قُلُوْبُكُمْ مِّنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ | پھر سخت ہو گئے تمہارے دل اس کے بعد |
| فَهِيَ كَالْحِجَارَةِ اَوْ اَشَدُّ قَسْوَةً ؕ | پس وہ پتھر کی طرح ہو گئے یا اس سے بھی زیادہ سخت |
| وَ اِنَّ مِنَ الْحِجَارَةِ | اور بیشک پتھروں میں سے (کچھ ایسے ہیں) |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

فَذَبَحُوْهَا : ذبح، ذبح خانہ، ذبیحہ۔

يَفْعَلُوْنَ : فعل، فاعل، مفعول، افعال۔

قَتَلْتُمْ : قتل، قاتل، مقتول۔

نَفْسًا : نفس، نفسا نفسی، نظامِ تنفّس۔

مُخْرِجٌ : خروج، خارج، مخرج، اخراج۔

تَكْتُمُوْنَ : کتمانِ حق، کتمانِ علم (چھپانا)۔

اِضْرِبُوْهُ : ضربِ کاری، ضربِ مومن۔

يُحْيِ : حیات، احیاء الدین۔

اَلْمَوْتٰى : میّت، موت۔

يُرِيْكُمْ : رؤیتِ ہلال کمیٹی، غیر مرئی۔

كَذٰلِكَ : کالعدم، کما حقہ۔

قُلُوْبُكُمْ : حرکت قلب، قلبی تعلق۔

كَالْحِجَارَةِ : حجرہ شجر، حجر اسود۔

اَشَدُّ : اشد ضرورت، شدید، شدت۔

ع 8/10/8

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قَالُوا | الْئٰنَ | جِئْتَ | بِالْحَقِّ ط | فَذَبَحُوْهَا | وَ |
| ان سب نے کہا | اب | تو آیا ہے | حق کے ساتھ | پھر ان سب نے ذبح کیا اسے | اور |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَا كَادُوْا | يَفْعَلُوْنَ ﴿71﴾ ع | وَ | اِذْ | قَتَلْتُمْ | نَفْسًا |
| وہ سب لگتے نہ تھے (کہ) | وہ سب کریں گے | اور | جب | تم نے قتل کیا | ایک شخص کو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَادّٰرَءْتُمْ | فِيْهَا ط | وَ اللّٰهُ | مُخْرِجٌ مَّا | كُنْتُمْ تَكْتُمُوْنَ ج ❶ ﴿72﴾ |
| پھر تم جھگڑنے لگے | اس (بارے) میں | اور اللہ | ظاہر کرنے والا ہے جو | تھے تم سب چھپاتے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَقُلْنَا | اضْرِبُوْهُ | بِبَعْضِهَا ط | كَذٰلِكَ | يُحْيِ ❷ | اللّٰهُ | الْمَوْتٰى لا |
| پھر ہم نے کہا | تم سب مارو اسے | اس کے ٹکڑے کو | اسی طرح | زندہ کرے گا | اللہ | مردوں کو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ يُرِيْكُمْ | اٰيٰتِهٖ | لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ ❸ ﴿73﴾ | ثُمَّ قَسَتْ ❹ | قُلُوْبُكُمْ |
| اور وہ تمہیں دکھاتا ہے | اپنی نشانیاں | تاکہ تم سب سمجھ جاؤ | پھر سخت ہوگئے | تمہارے دل |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مِّنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ ❺ | فَهِيَ | كَالْحِجَارَةِ ❹ | اَوْ اَشَدُّ قَسْوَةً ❹ ط | وَ اِنَّ | مِنَ الْحِجَارَةِ ❹ |
| اس کے بعد | پس وہ | پتھر جیسے | یا اس سے زیادہ سخت | اور بیشک | پتھروں میں سے بعض |

## ضروری وضاحت

❶ "تُمْ" اور "تَ" دونوں کا ترجمہ "تم" ہے۔ ❷ یہاں علامت "يُ" کا تعلق لفظ "اللہ" سے ہے اسکی موجودگی میں "يُ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❸ "كُمْ" اور "تَ" دونوں علامتوں کا ترجمہ "تم" ہے۔ ❹ "تْ" اور "ةِ" مؤنث کی علامتیں ہیں، انکا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❺ لفظ "بَعْدِ" سے پہلے اگر "مِنْ" ہو تو عموماً اسکے ترجمے کی ضرورت نہیں ہوتی۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| لَمَا يَتَفَجَّرُ مِنْهُ الْاَنْهٰرُ ؕ | البتہ جو پھوٹ پڑتی ہیں اس سے نہریں |
| وَ اِنَّ مِنْهَا لَمَا | اور بیشک ان میں سے (کچھ ایسے بھی ہیں) البتہ جو |
| يَشَّقَّقُ فَيَخْرُجُ مِنْهُ الْمَآءُ ؕ | پھٹ جاتے ہیں پس نکل آتا ہے اس سے پانی |
| وَ اِنَّ مِنْهَا لَمَا | اور بیشک ان میں سے (کچھ ایسے بھی ہیں) البتہ جو |
| يَهْبِطُ مِنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ؕ وَ مَا اللّٰهُ | گر پڑتے ہیں اللہ کے ڈر سے اور نہیں ہے اللہ |
| بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ ﴿74﴾ | غافل ان (کاموں) سے جو تم کر رہے ہو۔ ﴿74﴾ |
| اَفَتَطْمَعُوْنَ اَنْ يُّؤْمِنُوْا | کیا پس تم توقع رکھتے ہو کہ وہ ایمان لے آئیں گے |
| لَكُمْ وَ قَدْ كَانَ فَرِيْقٌ | تمھاری (دعوت) پر حالانکہ یقیناً ایک گروہ ایسا ہے |
| مِّنْهُمْ يَسْمَعُوْنَ كَلٰمَ اللّٰهِ | ان میں سے (جو) سنتے ہیں اللہ کا کلام |
| ثُمَّ يُحَرِّفُوْنَهٗ مِنْۢ بَعْدِ مَا | پھر بدل ڈالتے ہیں اسے اسکے بعد کہ |
| عَقَلُوْهُ وَ هُمْ يَعْلَمُوْنَ ﴿75﴾ | سمجھ لیتے ہیں اسے حالانکہ وہ جانتے ہیں۔ ﴿75﴾ |
| وَ اِذَا لَقُوا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا | اور جب وہ ملتے ہیں ان لوگوں سے جو ایمان لائے |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| يَتَفَجَّرُ | فجر (صبح جب "پو" پھوٹتی ہے تو اسکو فجر کہا جاتا ہے)۔ | تَعْمَلُوْنَ | عمل، عامل، معمول۔ |
| اَلْاَنْهٰرُ | نہر، انہار، محکمہ انہار۔ | فَتَطْمَعُوْنَ | طمع، مطمع نظر۔ |
| يَشَّقَّقُ | سینہ شق کر دیا، شق القمر (پھاڑنا)۔ | فَرِيْقٌ | فریق اول، فریق دوم، تفریق۔ |
| فَيَخْرُجُ | خروج، اخراج، مخرج۔ | يَسْمَعُوْنَ | سماعت، آلۂ سماعت، سامعین۔ |
| مِنْهُ | منجانب، من حیث القوم، اظہر من الشّمس۔ | يُحَرِّفُوْنَهٗ | تحریف۔ |
| خَشْيَةِ | خشیت الٰہی (ڈر)۔ | عَقَلُوْهُ | عقل، عاقل، معقول۔ |
| بِغَافِلٍ | غافل، غفلت۔ | لَقُوْا | ملاقات، ملاقاتی حضرات۔ |

• کالا رنگ: اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے • نیلا رنگ: بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے • سرخ رنگ: نئے الفاظ کیلئے

| لَمَا | يَتَفَجَّرُ ❶ | مِنْهُ الْاَنْهٰرُ ؕ | وَ اِنَّ | مِنْهَا | لَمَا | يَشَّقَّقُ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| البتہ جو | پھوٹ پڑتی ہیں | اس سے نہریں | اور بیشک | ان میں سے بعض | جو البتہ | وہ پھٹ جاتے ہیں |

| فَيَخْرُجُ ❶ | مِنْهُ الْمَآءُ ؕ | وَ اِنَّ | مِنْهَا | لَمَا | يَهْبِطُ ❷ |
|---|---|---|---|---|---|
| پس نکل آتا ہے | اس سے پانی | اور بیشک | ان میں سے بعض | البتہ جو | گر پڑتے ہیں |

| مِنْ خَشْيَةِ اللّٰهِ ؕ | وَ مَا اللّٰهُ | بِغَافِلٍ ❸ عَمَّا | تَعْمَلُوْنَ (74) | اَفَتَطْمَعُوْنَ |
|---|---|---|---|---|
| اللہ کے ڈر سے | اور نہیں اللہ | غافل اس سے جو | تم سب کرتے ہو | کیا پس تم سب توقع رکھتے ہو |

| اَنْ | يُّؤْمِنُوْا | لَكُمْ | وَ قَدْ | كَانَ فَرِيْقٌ | مِّنْهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|
| یہ کہ | وہ سب ایمان لے آئیں گے | تم پر | حالانکہ تحقیق | تھا ایک گروہ | ان میں سے |

| يَسْمَعُوْنَ | كَلٰمَ اللّٰهِ ثُمَّ | يُحَرِّفُوْنَهٗ | مِنْ ❹ بَعْدِ مَا | عَقَلُوْهُ |
|---|---|---|---|---|
| وہ سب سنتے | اللہ کا کلام پھر | وہ سب بدل ڈالتے اسے | اسکے بعد کہ | وہ سب اسے سمجھ لیتے |

| وَ | هُمْ يَعْلَمُوْنَ ❺ (75) | وَ اِذَا | لَقُوا | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا |
|---|---|---|---|---|---|
| حالانکہ | وہ سب جانتے ہیں | اور جب | وہ سب ملتے ہیں | ان لوگوں سے جو | سب ایمان لائے |

### ضروری وضاحت

❶ ''يَتَفَجَّرُ'' میں ''يَ'' کا تعلق ''اَلْاَنْهٰرُ'' سے ہے اور ''فَيَخْرُجُ'' میں ''يَ'' کا تعلق ''اَلْمَآءُ'' سے ہے، ان کی موجودگی میں ان علامتوں کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❷ یہاں ''يَ'' کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❸ یہاں ''بِ'' کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❹ یہاں ''مِنْ'' کا ترجمہ کرنے کی ضرورت نہیں۔ ❺ ''هُمْ'' اور علامت ''يَ'' دونوں کا ترجمہ ''وہ'' ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| قَالُوْٓا اٰمَنَّا ۚ | کہتے ہیں ہم (بھی) ایمان لائے ہیں |
| وَ اِذَا خَلَا بَعْضُهُمْ | اور جب اکیلے ہوتے ہیں ان میں سے بعض |
| اِلٰى بَعْضٍ قَالُوْٓا | بعض کے پاس (تو) کہتے ہیں |
| اَتُحَدِّثُوْنَهُمْ بِمَا فَتَحَ اللّٰهُ | کیا تم انہیں وہ باتیں بتاتے ہو جو کھولی ہیں اللہ نے |
| عَلَيْكُمْ لِيُحَآجُّوْكُمْ بِهٖ | تم پر تاکہ وہ حجت پیش کریں تمھارے خلاف اسکے ذریعے |
| عِنْدَ رَبِّكُمْ ؕ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ 76 | تمھارے رب کے پاس تو کیا تم عقل نہیں کرتے 76 |
| اَوَلَا يَعْلَمُوْنَ اَنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ | اور کیا وہ جانتے نہیں کہ بیشک اللہ جانتا ہے |
| مَا يُسِرُّوْنَ وَ مَا يُعْلِنُوْنَ 77 | جو وہ چھپاتے ہیں اور جو وہ علانیہ کرتے ہیں۔ 77 |
| وَ مِنْهُمْ اُمِّيُّوْنَ لَا يَعْلَمُوْنَ | اور ان میں سے کچھ ان پڑھ ہیں وہ نہیں جانتے |
| الْكِتٰبَ اِلَّآ اَمَانِيَّ | کتاب (تورات) کو سوائے (جھوٹی) آرزوؤں کے |
| وَ اِنْ هُمْ اِلَّا يَظُنُّوْنَ 78 | اور نہیں ہیں وہ مگر (محض) گمان کرتے۔ 78 |
| فَوَيْلٌ لِّلَّذِيْنَ يَكْتُبُوْنَ الْكِتٰبَ | پس ہلاکت ہے اُن لوگوں کے لیے جو لکھتے ہیں کتاب |

النصف

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

قَالُوْٓا : قول، قائل، مقولہ، اَقوالِ زریں۔

خَلَا : خلا، خلوت، بیت الخلا، خلائی شٹل۔

اِلٰى : مکتوب الیہ، مرسل الیہ، الداعی الی الخیر۔

تُحَدِّثُوْنَهُمْ : تحدیثِ نعمت، حدیث (بات)۔

لِيُحَآجُّوْكُمْ : حجت، احتجاج۔

عِنْدَ : عندالطلب، عنداللہ، عندالضرورت۔

تَعْقِلُوْنَ : عقل، عاقل، معقول۔

يَعْلَمُوْنَ : علم، عالم، معلوم۔

يُسِرُّوْنَ : سِرِّ نہاں، اِسرارِ خودی، سِرّی نمازیں۔

يُعْلِنُوْنَ : اعلان، علانیہ، المعلن۔

اِلَّآ : اِلَّا ماشاءاللہ، اِلَّا قلیل، اِلَّا یہ کہ۔

اُمِّيُّوْنَ : نبی اُمّی (اَن پڑھ)۔

يَظُنُّوْنَ : ظنّ، بدظنّ، بدظنّی۔

يَكْتُبُوْنَ : کتاب، کتابت، کاتب، مکتوب۔

| قَالُوْٓا اٰمَنَّا ۚۖ | وَ اِذَا خَلَا | بَعْضُهُمْ اِلٰى بَعْضٍ | قَالُوْٓا |
|---|---|---|---|
| وہ سب کہتے ہیں ہم ایمان لائے | اور جب اکیلے ہوتے ہیں | انکے بعض بعض کی طرف | وہ سب کہتے ہیں |

| اَ تُحَدِّثُوْنَهُمْ | بِمَا ❶ | فَتَحَ اللّٰهُ | عَلَيْكُمْ | لِيُحَآجُّوْكُمْ |
|---|---|---|---|---|
| کیا تم سب بتاتے ہو انہیں | وہ جو | کھول دیا ہے اللہ نے | تم پر | تاکہ وہ سب حجت پیش کریں تم پر |

| بِهٖ | عِنْدَ رَبِّكُمْ ؕ | اَفَلَا | تَعْقِلُوْنَ (76) | اَوَ لَا | يَعْلَمُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اسکے ذریعے | تمھارے رب کے پاس | تو کیا نہیں | تم سب عقل کرتے | اور کیا نہیں | وہ سب جانتے |

| اَنَّ اللّٰهَ | يَعْلَمُ ❷ مَا | يُسِرُّوْنَ | وَمَا | يُعْلِنُوْنَ (77) | وَ مِنْهُمْ |
|---|---|---|---|---|---|
| کہ بیشک اللہ | جانتا ہے جو | وہ سب چھپاتے ہیں | اور جو | وہ سب ظاہر کرتے ہیں | اور ان میں سے بعض |

| اُمِّيُّوْنَ ❸ | لَا | يَعْلَمُوْنَ | الْكِتٰبَ | اِلَّآ اَمَانِيَّ | وَ اِنْ ❹ |
|---|---|---|---|---|---|
| ان پڑھ ہیں | نہیں | وہ سب جانتے | کتاب کو | سوائے (جھوٹی) آرزوؤں کے | اور نہیں |

| هُمْ اِلَّا | يَظُنُّوْنَ (78) | فَوَيْلٌ | لِّلَّذِيْنَ | يَكْتُبُوْنَ الْكِتٰبَ |
|---|---|---|---|---|
| وہ سب مگر | وہ سب گمان کرتے ہیں | پس ہلاکت ہے | اُن لوگوں کیلئے جو | وہ سب لکھتے ہیں کتاب |

النصف

## ضروری وضاحت

❶ اردو ترجمہ کرتے ہوئے یہاں "بِ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❷ یہاں علامت "یَ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے کیونکہ اس تعلق لفظ "اللہ" سے ہے اور وہ اس سے قبل لفظاً موجود ہے۔ ❸ یہاں "وْنَ" کا ترجمہ کرنا ضروری نہیں ہے۔ ❹ "اِنْ" کا اصل ترجمہ "اگر" ہے اور اگر "اِنْ" کے بعد اسی جملے میں لفظ "اِلَّا" ہو تو پھر "اِنْ" کا ترجمہ "نہیں" کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| بِاَيْدِيْهِمْ ۗ ثُمَّ يَقُوْلُوْنَ هٰذَا مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ | اپنے ہاتھوں سے پھر کہتے ہیں یہ اللہ کی طرف سے ہے |
| لِيَشْتَرُوْا بِهٖ ثَمَنًا قَلِيْلًا ؕ | تاکہ وہ حاصل کریں اس کے ذریعے معمولی قیمت |
| فَوَيْلٌ لَّهُمْ مِّمَّا | پس ہلاکت ہے اُن کے لیے (اس وجہ) سے جو |
| كَتَبَتْ اَيْدِيْهِمْ وَ وَيْلٌ لَّهُمْ | لکھا اُنکے ہاتھوں نے اور ہلاکت ہے اُن کے لیے |
| مِّمَّا يَكْسِبُوْنَ ﴿79﴾ | اس (وجہ) سے جو وہ کماتے ہیں۔ ﴿79﴾ |
| وَ قَالُوْا لَنْ تَمَسَّنَا النَّارُ | اور وہ کہتے ہیں ہرگز نہیں چھوئے گی ہمیں آگ |
| اِلَّآ اَيَّامًا مَّعْدُوْدَةً ؕ قُلْ اَتَّخَذْتُمْ | مگر چند دن گنتی کے کہہ دو کیا تم نے لے رکھا ہے |
| عِنْدَ اللّٰهِ عَهْدًا فَلَنْ يُّخْلِفَ اللّٰهُ | اللہ سے کوئی وعدہ تو ہرگز نہیں خلاف کرے گا اللہ |
| عَهْدَهٗٓ اَمْ تَقُوْلُوْنَ عَلَى اللّٰهِ | اپنے وعدے کے یا تم اللہ کے بارے میں کہتے ہو |
| مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ﴿80﴾ | (وہ باتیں) جو تم نہیں جانتے۔ ﴿80﴾ |
| بَلٰى مَنْ كَسَبَ سَيِّئَةً | ہاں کیوں نہیں جس نے بُرائی کمائی |
| وَّ اَحَاطَتْ بِهٖ خَطِيْٓئَتُهٗ | اور گھیرلیا اُس کو اس کے گناہ نے |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| بِاَيْدِيْهِمْ : یدبیضا، یدطولیٰ (اَيْدِيْ "يَدٌ" کی جمع ہے)۔ | مَّعْدُوْدَةً : تعداد، عدد، عدت، معدود۔ |
| يَقُوْلُوْنَ : قول، قائل، مقولہ، اقوال زریں۔ | يُّخْلِفَ : خلاف، مخالفت، مخالف، ناخلف۔ |
| عِنْدَ : عندالطلب، عنداللہ، عندالضرورت۔ | عَهْدَهٗ : عہد، معاہدہ، عہدو پیمان۔ |
| لِيَشْتَرُوْا : بیع وشرا، مشتری ہوشیار باش۔ | مَا : ماحول، ماجرا، ماتحت، مافوق الفطرت۔ |
| ثَمَنًا قَلِيْلًا : زرِثمن (قیمت) / قلیل، قلت، الاقلیل۔ | سَيِّئَةً : اعمال سیئہ، علماءِ سوء۔ |
| يَكْسِبُوْنَ : کسب حلال، کسبی۔ | اَحَاطَتْ : اِحاطہ، محیط۔ |
| تَمَسَّنَا : مس کرنا، مساس (چھونا)۔ | خَطِيْٓئَتُهٗ : خطا، خطا کار، خطا کا پتلہ۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بِاَيۡدِيۡهِمۡ ۗ | ثُمَّ | يَقُوۡلُوۡنَ | هٰذَا | مِنۡ عِنۡدِ اللّٰهِ | لِيَشۡتَرُوۡا ❶ |
| اپنے ہاتھوں سے | پھر | وہ سب کہتے ہیں | یہ | اللہ کی طرف سے ہے | تاکہ وہ سب حاصل کریں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِهٖ ثَمَنًا قَلِيۡلًا ؕ | فَوَيۡلٌ لَّهُمۡ | مِّمَّا ❷ | كَتَبَتۡ ❸ | اَيۡدِيۡهِمۡ |
| اسکے ذریعے تھوڑی قیمت | پس ہلاکت ہے اُن کیلئے | (اس وجہ) سے جو | لکھا | اُنکے ہاتھوں نے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ وَيۡلٌ | لَّهُمۡ | مِّمَّا ❷ | يَكۡسِبُوۡنَ (79) | وَ قَالُوۡا | لَنۡ |
| اور ہلاکت ہے | اُن کیلئے | (اس وجہ) سے جو | وہ سب کماتے ہیں | اور ان سب نے کہا | ہرگز نہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| تَمَسَّنَا النَّارُ ❹ | اِلَّاۤ اَيَّامًا مَّعۡدُوۡدَةً ؕ | قُلۡ | اَتَّخَذۡتُمۡ ❺ | عِنۡدَ اللّٰهِ |
| ہمیں چھوئے گی آگ | مگر چند دن گنتی کے | آپ کہہ دیں | کیا تم نے لے رکھا ہے | اللہ کے پاس |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| عَهۡدًا | فَلَنۡ | يُّخۡلِفَ ❻ | اللّٰهُ | عَهۡدَهٗۤ اَمۡ | تَقُوۡلُوۡنَ | عَلَى اللّٰهِ |
| کوئی وعدہ | تو ہرگز نہیں | خلاف کرے گا | اللہ | اپنے وعدے کے یا | تم سب کہتے ہو | اللہ پر |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مَا لَا | تَعۡلَمُوۡنَ (80) | بَلٰى | مَنۡ كَسَبَ | سَيِّئَةً ❸ | وَّ | اَحَاطَتۡ ❸ بِهٖ | خَطِيۡٓـَٔتُهٗ |
| جو نہیں | تم سب جانتے | ہاں کیوں نہیں | جس نے کمائی | بُرائی | اور | گھیر لیا اُس کو | اسکے گناہ نے |

**ضروری وضاحت**

❶ دراصل یہ لفظ ایک چیز کے بدلے میں دوسری چیز لینے کے لیے استعمال ہوتا ہے، اس لیے خریدنا اور بیچنا دونوں معانی استعمال کیے جاتے ہیں۔ ❷ یہ دراصل "مِنۡ + مَا" کا مجموعہ ہے۔ ❸ "تْ" اور "ة" مؤنث کی علامتیں ہیں، ترجمہ ممکن نہیں۔ ❹ "تَ" میں "فعل کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم" ہے۔ ❺ "اَتَّخَذۡتُمۡ" کا ترجمہ "کیا تم نے پکڑا" بھی ہوتا ہے۔ ❻ یہاں "يَ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔

| | |
|---|---|
| فَاُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ | تو وہ لوگ دوزخ والے ہیں۔ |
| هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ﴿81﴾ | وہ اُس میں ہمیشہ رہنے والے ہیں۔ ﴿81﴾ |
| وَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ | اور وہ لوگ جو ایمان لائے اور نیک اعمال کیے |
| اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ الْجَنَّةِ ۚ | (تو) وہ لوگ جنت والے ہیں |
| هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ﴿82﴾ ع | وہ اس میں ہمیشہ رہنے والے ہیں۔ ﴿82﴾ ع |
| وَ اِذْ اَخَذْنَا مِيْثَاقَ بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ | اور جب ہم نے لیا بنی اسرائیل سے پختہ عہد (کہ) |
| لَا تَعْبُدُوْنَ اِلَّا اللّٰهَ قف | نہیں تم عبادت کرو گے مگر اللہ کی |
| وَ بِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا | اور والدین کے ساتھ حسن سلوک کرو گے |
| وَّ ذِي الْقُرْبٰى وَ الْيَتٰمٰى وَ الْمَسٰكِيْنِ | اور قریبی رشتہ داروں اور یتیموں اور مساکین سے (بھی) |
| وَ قُوْلُوْا لِلنَّاسِ حُسْنًا وَّ اَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ | اور لوگوں سے اچھی بات کہنا اور نماز قائم رکھنا |
| وَ اٰتُوا الزَّكٰوةَ ۭ ثُمَّ تَوَلَّيْتُمْ | اور زکوٰۃ دیتے رہنا پھر تم پھر گئے (اپنے قول سے) |
| اِلَّا قَلِيْلًا مِّنْكُمْ | مگر تھوڑے سے تم میں سے (جو اپنے قول پر قائم رہے) |

ع 9 11 9

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَصْحٰبُ | صاحب، صحبت، صحابی۔ | اَخَذْنَا | اخذ، ماخذ، ماخوذ۔ |
| اَلنَّارِ | یہ خاکی اپنی فطرت میں نوری ہے نہ ناری۔ | مِيْثَاقَ | میثاق مدینہ، وثوق، ثقہ راوی۔ |
| فِيْهَا | فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | لَا | لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ |
| خٰلِدُوْنَ | خالد، خُلد بریں۔ | تَعْبُدُوْنَ | عابد، عبادت، معبود۔ |
| اٰمَنُوْا | ایمان، مومن، امن۔ | ذِيْ | ذیشان، ذی وقار، ذی روح۔ |
| عَمِلُوْا | عمل، اعمال، عامل، معمول، تعمیل۔ | اَلْقُرْبٰى | قرب، قریبی، قرابت، قربت۔ |
| اَلصّٰلِحٰتِ | صالح، اصلاح، مصلح۔ | لِلنَّاسِ | عوام الناس، بعض الناس۔ |

• کالا رنگ: اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے • نیلا رنگ: بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے • سرخ رنگ: نئے الفاظ کیلئے

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَاُولٰٓئِكَ | اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ | هُمْ | فِيْهَا | خٰلِدُوْنَ ﴿81﴾ | وَ | الَّذِيْنَ |
| تو وہی لوگ | اہل دوزخ ہیں | وہ | اُس میں | سب ہمیشہ رہیں گے | اور | وہ لوگ جو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اٰمَنُوْا | وَ عَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ | اُولٰٓئِكَ | اَصْحٰبُ الْجَنَّةِ ❶ ۚ | هُمْ فِيْهَا |
| سب ایمان لائے | اور ان سب نے عمل کیے نیک | وہی لوگ | جنت والے ہیں | وہ اس میں |

ع 9 11 9

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| خٰلِدُوْنَ ﴿82﴾ ع | وَ اِذْ | اَخَذْنَا | مِيْثَاقَ | بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ | لَا |
| سب ہمیشہ رہنے والے ہیں | اور جب | ہم نے لیا | پختہ عہد | بنی اسرائیل سے | نہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| تَعْبُدُوْنَ | اِلَّا اللّٰهَ ۊ | وَ بِالْوَالِدَيْنِ | اِحْسَانًا | وَّ ذِي الْقُرْبٰى ❷ |
| تم سب عبادت کرو گے | مگر اللہ کی | اور والدین کے ساتھ | احسان کرنا | اور قرابت والوں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ الْيَتٰمٰى ❸ | وَ الْمَسٰكِيْنِ ❹ | وَ قُوْلُوْا | لِلنَّاسِ ❺ | حُسْنًا | وَّ اَقِيْمُوا |
| اور یتیموں | اور مساکین (کیساتھ بھی) | اور تم سب کہو | لوگوں سے | اچھی بات | اور تم سب قائم کرو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الصَّلٰوةَ ❶ | وَ اٰتُوا | الزَّكٰوةَ ❶ ط | ثُمَّ تَوَلَّيْتُمْ ❻ | اِلَّا قَلِيْلًا | مِّنْكُمْ |
| نماز | اور تم سب ادا کرو | زکوٰۃ | پھر تم پھر گئے | مگر تھوڑے سے | تم میں سے |

## ضروری وضاحت

❶ "ۃ" واحد مؤنث کی علامت ہے اسکا الگ ترجمہ ممکن نہیں ہے۔ ❷ علامت "ذِیْ" کا ترجمہ "والا" ہے، لیکن یہاں سیاق وسباق کی مناسبت سے ترجمہ "والوں" کیا گیا ہے۔ ❸ "ـٰی" واحد مؤنث کے لیے نہیں بلکہ جمع کی ہے۔ ❹ "اَلْمَسٰكِيْنِ" میں "یْنِ" اصل لفظ کا حصہ ہے۔ ❺ "قُوْلُوْا" کے بعد "لِ" ہو تو اس کا ترجمہ "سے" کیا جاتا ہے۔ ❻ "تَ" میں "فعل کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم" ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| وَ اَنۡتُمۡ مُّعۡرِضُوۡنَ ﴿83﴾ | اور تم ہو ہی پھر جانے والے۔ ﴿83﴾ |
| وَ اِذۡ اَخَذۡنَا مِيۡثَاقَكُمۡ لَا تَسۡفِكُوۡنَ | اور جب ہم نے لیا تم سے پختہ عہد (کہ) تم نہ بہاؤ گے |
| دِمَآءَكُمۡ وَ لَا تُخۡرِجُوۡنَ اَنۡفُسَكُمۡ | اپنوں کے خون اور نہ ہی تم نکالو گے اپنے نفسوں کو |
| مِّنۡ دِيَارِكُمۡ ثُمَّ اَقۡرَرۡتُمۡ | اپنے گھروں سے پھر تم نے اقرار کیا (اس کا) |
| وَ اَنۡتُمۡ تَشۡهَدُوۡنَ ﴿84﴾ | اور تم (خود اس پر) گواہ ہو۔ ﴿84﴾ |
| ثُمَّ اَنۡتُمۡ هٰٓؤُلَآءِ تَقۡتُلُوۡنَ اَنۡفُسَكُمۡ | پھر تم وہی (لوگ) ہو کہ قتل کرتے ہو اپنے نفسوں کو |
| وَ تُخۡرِجُوۡنَ فَرِيۡقًا مِّنۡكُمۡ | اور تم نکالتے ہو ایک گروہ کو اپنے (لوگوں) میں سے |
| مِّنۡ دِيَارِهِمۡ ۡ | اُن کے گھروں (وطن) سے |
| تَظٰهَرُوۡنَ عَلَيۡهِمۡ | تم مدد کرتے ہو ایک دوسرے کی اُنکے خلاف |
| بِالۡاِثۡمِ وَ الۡعُدۡوَانِ ؕ | گناہ اور زیادتی کے ساتھ |
| وَ اِنۡ يَّاۡتُوۡكُمۡ اُسٰرٰى | اور اگر وہ آئیں تمہارے پاس قیدی بن کر |
| تُفٰدُوۡهُمۡ | (تو) تم اُنہیں فدیہ دے کر (چھڑا لیتے ہو) |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| مُّعۡرِضُوۡنَ : اِعراض کرنا۔ | تَشۡهَدُوۡنَ : شہادت، شاہد۔ |
| اَخَذۡنَا : اخذ، ماخوذ، مُواخذہ۔ | تَقۡتُلُوۡنَ : قتل، قاتل، مقتل، مقتول۔ |
| مِيۡثَاقَكُمۡ : میثاق مدینہ، اُمیدِ واثق۔ | اَنۡفُسَكُمۡ : نفس، تنفس، نفسا نفسی۔ |
| تَسۡفِكُوۡنَ : سفّاک قاتل، سفّاک ترین دشمن۔ | فَرِيۡقًا : فریق اول، فریق دوم، تفریق، فرق۔ |
| تُخۡرِجُوۡنَ : اخراج، خروج، خارج۔ | الۡعُدۡوَانِ : ظلم وتعدی، متعدی بیماری، عدوان۔ |
| دِيَارِكُمۡ : دیارِ غیر، دار الحکمت، دار الحرب۔ | اُسٰرٰى : اسیر مالٹا، اسیران بدر، اسیر زلف۔ |
| اَقۡرَرۡتُمۡ : اقرار کرنا، مقرر۔ | تُفٰدُوۡهُمۡ : فدیہ۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ اَنْتُمْ | مُّعْرِضُوْنَ (83) | وَ اِذْ | اَخَذْنَا | مِيْثَاقَكُمْ | لَا |
| اور تم | سب اعراض کرنیوالے ہو | اور جب | ہم نے لیا | تم سے پختہ عہد (کہ) | نہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| تَسْفِكُوْنَ | دِمَآءَكُمْ | وَ لَا | تُخْرِجُوْنَ | اَنْفُسَكُمْ ❶ | مِّنْ دِيَارِكُمْ |
| تم سب بہاؤ گے | اپنوں کے خون | اور نہ | تم سب نکالو گے | اپنے نفسوں کو | اپنے گھروں سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ثُمَّ اَقْرَرْتُمْ | وَ | اَنْتُمْ تَشْهَدُوْنَ ❷ (84) | ثُمَّ اَنْتُمْ | هٰٓؤُلَآءِ ❸ | تَقْتُلُوْنَ |
| پھر تم نے اقرار کیا | اور | تم سب گواہی دیتے ہو | پھر تم | وہی ہو (کہ) | تم سب قتل کرتے ہو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَنْفُسَكُمْ ❶ | وَ | تُخْرِجُوْنَ | فَرِيْقًا | مِّنْكُمْ | مِّنْ دِيَارِهِمْ ز |
| اپنے نفسوں کو | اور | تم سب نکالتے ہو | ایک گروہ کو | اپنوں میں سے | اُن کے گھروں سے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| تَظٰهَرُوْنَ ❹ | عَلَيْهِمْ ❺ | بِالْاِثْمِ | وَ الْعُدْوَانِ ط |
| تم سب ایک دوسرے کی مدد کرتے ہو | ان کے خلاف | گناہ کے ساتھ | اور زیادتی (کے ساتھ) |

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ اِنْ | يَّاْتُوْكُمْ | اُسٰرٰى | تُفٰدُوْهُمْ ❻ |
| اور اگر | وہ سب آئیں تمہارے پاس | قیدی بن کر | (تو) تم سب اُنہیں فدیہ دے کر (چھڑا لیتے ہو) |

### ضروری وضاحت

❶ "اپنے نفسوں" سے مراد "اپنے لوگ" ہیں ❷ "اَنْتُمْ" اور "تَ" دونوں کا ترجمہ "تم" ہے اور "اَنْتُمْ" تاکید کے لیے آیا ہے۔
❸ اسکا اصل ترجمہ "یہ سب" ہے مگر ضرورت کے لیے "وہی ہو" کیا گیا ہے۔ ❹ یہاں علامت "تَ" میں "کام کو باہمی طور پر کرنے کا مفہوم" ہے۔ ❺ "عَلَيْهِمْ" کا اصل معنیٰ "ان پر" ہے۔ ❻ "وْنَ" کا "نَ" کبھی ضرورتاً گرادیا جاتا ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| وَ هُوَ مُحَرَّمٌ عَلَيْكُمْ اِخْرَاجُهُمْ ؕ | حالانکہ وہ حرام ہے تم پر اُن کا نکالنا |
| اَ فَتُؤْمِنُوْنَ بِبَعْضِ الْكِتٰبِ | کیا پس تم ایمان رکھتے ہو کتاب کے بعض (حصے) پر |
| وَ تَكْفُرُوْنَ بِبَعْضٍ ۚ فَمَا | اور تم انکار کرتے ہو بعض کا، پس نہیں ہے |
| جَزَآءُ مَنْ يَّفْعَلُ ذٰلِكَ مِنْكُمْ اِلَّا خِزْيٌ | سزا (اس کی) جو ایسا کرے تم میں سے مگر رسوائی |
| فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۚ وَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ | دنیوی زندگی میں، اور قیامت کے دن |
| يُرَدُّوْنَ اِلٰٓى اَشَدِّ الْعَذَابِ ؕ | وہ لوٹائے جائیں گے سخت عذاب کی طرف |
| وَ مَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ ﴿85﴾ | اور نہیں اللہ بے خبر اس سے جو تم عمل کرتے ہو۔ ﴿85﴾ |
| اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ اشْتَرَوُا الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا | یہی وہ لوگ ہیں جنہوں نے خرید لی دنیوی زندگی |
| بِالْاٰخِرَةِ ۫ فَلَا يُخَفَّفُ عَنْهُمُ | آخرت کے بدلے میں تو نہ ہلکا کیا جائے گا اُن سے |
| الْعَذَابُ وَ لَا هُمْ يُنْصَرُوْنَ ﴿86﴾ ع | عذاب اور نہ ہی وہ مدد کیے جائیں گے۔ ع ﴿86﴾ |
| وَ لَقَدْ اٰتَيْنَا مُوْسَى الْكِتٰبَ | اور البتہ تحقیق ہم نے دی موسیٰؑ کو کتاب |
| وَ قَفَّيْنَا مِنْۢ بَعْدِهٖ بِالرُّسُلِ ؗ | اور ہم نے پے در پے بھیجا اس کے بعد رسولوں کو |

ع 10/4/10

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| مُحَرَّمٌ : حرام، حرمت، محرم۔ | اَشَدِّ : شدّت، شدید، اشدّ۔ |
| فَتُؤْمِنُوْنَ : ایمان، مومن، امن۔ | بِغَافِلٍ : غافل، غفلت۔ |
| تَكْفُرُوْنَ : کفر، کافر، کفّار۔ | تَعْمَلُوْنَ : عمل، عامل، معمول۔ |
| جَزَآءُ : جزا و سزا، جزائے خیر۔ | اِشْتَرَوُا : بیع و شرا، مشتری، ہوشیار باش۔ |
| يَفْعَلُ : فعل، افعال، فاعل، مفعول۔ | يُخَفَّفُ : تخفیف، مخفف، خفیف۔ |
| مِنْكُمْ : منجانب، من حیث القوم، اظہر من الشّمس۔ | يُنْصَرُوْنَ : نصرت، ناصر، منصور۔ |
| يُرَدُّوْنَ : ردّ، مردود، مرتدّ۔ | بِالرُّسُلِ : رسول، رسالت، امام المرسلین۔ |

• کالا رنگ: اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے • نیلا رنگ: بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے • سرخ رنگ: نئے الفاظ کیلئے

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ هُوَ | مُحَرَّمٌ عَلَيْكُمْ | اِخْرَاجُهُمْ ؕ | اَ فَتُؤْمِنُوْنَ | بِبَعْضِ |
| حالانکہ وہ | حرام کیا گیا ہے تم پر | اُن کا نکالنا | کیا پس تم سب ایمان رکھتے ہو | کچھ حصے پر |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الْكِتٰبِ وَ | تَكْفُرُوْنَ بِبَعْضٍ ۚ | فَمَا جَزَآءُ | مَنْ يَّفْعَلُ ❶ | ذٰلِكَ ❷ | مِنْكُمْ |
| کتاب کے اور | تم سب انکار کرتے ہو بعض کا | پس نہیں سزا | (اسکی) جو کرے | یہ (کام) | تم میں سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِلَّا خِزْيٌ | فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۚ | وَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ | يُرَدُّوْنَ | اِلٰٓى اَشَدِّ الْعَذَابِ ؕ |
| مگر رسوائی | دُنیوی زندگی میں | اور قیامت کے دن | وہ سب لوٹائے جائیں گے | سخت عذاب کی طرف |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ مَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ ❸ | عَمَّا ❹ | تَعْمَلُوْنَ (85) | اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ | اشْتَرَوُا الْحَيٰوةَ |
| اور نہیں اللہ بے خبر | اس سے جو | تم سب عمل کرتے ہو | یہی وہ لوگ ہیں جن | سب نے خریدی زندگی |

ع 10 4 10

| | | | |
|---|---|---|---|
| الدُّنْيَا بِالْاٰخِرَةِ ز | فَلَا يُخَفَّفُ ❺ | عَنْهُمُ الْعَذَابُ | وَ لَا هُمْ يُنْصَرُوْنَ ع (86) |
| دُنیوی آخرت کے بدلے میں | پس نہیں ہلکا کیا جائے گا | اُن سے عذاب | اور نہ وہ سب مدد کیے جائیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ لَقَدْ | اٰتَيْنَا مُوْسَى الْكِتٰبَ | وَ قَفَّيْنَا | مِنْ بَعْدِهٖ ❻ | بِالرُّسُلِ ز |
| اور البتہ تحقیق | ہم نے دی موسیٰؑ کو کتاب | اور ہم نے پے در پے بھیجا | اس کے بعد | رسولوں کو |

### ضروری وضاحت

❶ یہاں "یَ" کا ترجمہ کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔ ❷ "ذٰلِكَ" کا اصل ترجمہ "وہ" ہے کبھی ضرورتاً "یہ" بھی کردیا جاتا ہے۔ ❸ "مَا" کے بعد "بِ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہوتی۔ ❹ یہ دراصل "عَنْ+مَا" کا مجموعہ ہے۔ ❺ "یُ" کا تعلق "اَلْعَذَابُ" سے ہے لہٰذا ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ❻ یہاں "مِنْ" کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| وَ اٰتَيْنَا عِيْسَى ابْنَ مَرْيَمَ الْبَيِّنٰتِ | اور ہم نے دیں عیسیٰ بن مریم کو کھلی نشانیاں |
| وَ اَيَّدْنٰهُ بِرُوْحِ الْقُدُسِ ؕ | اور ہم نے مدد دی اُس کو روح القدس سے |
| اَ فَكُلَّمَا جَآءَكُمْ رَسُوْلٌۢ | کیا پس جب (بھی) آیا تمہارے پاس رسول |
| بِمَا لَا تَهْوٰۤى اَنْفُسُكُمُ | وہ (احکام) لے کر جو نہیں چاہتے تھے تمہارے نفس |
| اسْتَكْبَرْتُمْ ۚ فَفَرِيْقًا | (تو) تم نے تکبر کیا تو (رسولوں کے) ایک گروہ کو |
| كَذَّبْتُمْ ؗ وَ فَرِيْقًا تَقْتُلُوْنَ ﴿87﴾ | تم نے جھٹلایا اور ایک گروہ کو قتل کر ڈالا۔ ﴿87﴾ |
| وَ قَالُوْا قُلُوْبُنَا غُلْفٌ ؕ | وہ کہتے ہیں ہمارے دل غلاف میں ہیں |
| بَلْ لَّعَنَهُمُ اللّٰهُ بِكُفْرِهِمْ | بلکہ لعنت کر دی ہے اُن پر اللہ نے انکے کفر کے سبب |
| فَقَلِيْلًا مَّا يُؤْمِنُوْنَ ﴿88﴾ | پس بہت کم ہے جو وہ ایمان لاتے ہیں۔ ﴿88﴾ |
| وَ لَمَّا جَآءَهُمْ كِتٰبٌ | اور جب آئی اُن کے پاس کتاب (قرآن) |
| مِّنْ عِنْدِ اللّٰهِ مُصَدِّقٌ | اللہ کی طرف سے (جو) تصدیق کرنے والی ہے |
| لِّمَا مَعَهُمْ ۙ | اس کی جو اُن کے پاس ہے (تورات) |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| اَلْبَيِّنٰتِ : بیّن دلیل، بیان، مبیّنہ۔ | قُلُوْبُنَا : قلب، قلبی تعلق، امراض قلب۔ |
| اَيَّدْنٰهُ : تائید، مؤید۔ | غُلْفٌ : غلاف۔ |
| اَنْفُسُكُمُ : نفس، نظام تنفس، نفسانفسی۔ | لَّعَنَهُمُ : لعنت، ملعون، لعنتی۔ |
| اِسْتَكْبَرَ : تکبیر، متکبر، تکبر۔ | يُؤْمِنُوْنَ : ایمان، مومن، امن۔ |
| فَفَرِيْقًا : فریق اول، فریق دوم، فرق، تفریق۔ | عِنْدِ : عندالطلب، عنداللہ، عندالضرورت۔ |
| كَذَّبْتُمْ : کاذب، کذاب، تکذیب۔ | مُصَدِّقٌ : تصدیق، مصدّقہ ذرائع۔ |
| تَقْتُلُوْنَ : قتل، قاتل، مقتول، مقتل۔ | مَعَهُمْ : مع اہل وعیال، معیّت۔ |

• کالا رنگ: اُردو میں مستعمل الفاظ کیلئے • نیلا رنگ: بار بار استعمال ہونے والے الفاظ کیلئے • سرخ رنگ: نئے الفاظ کیلئے

